# (۱۰۷) درود شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ

حضرت شیخ المشائخ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ محدث تحریر فرماتے ہیں کہ مجھے میرے والد بزرگوار نے ان الفاظ کے ساتھ درود پڑھنے کا حکم دیا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ ۣالنَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

میں نے خواب میں حضور پُر نور آقائے دوجہاں صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی خدمت اَقدس میں یہ درود پڑھا تو آقائے دوجہاں صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے اِس درود کو پسند فرمایا۔